چیزی از نعمت نوشہ صاحب طریق ضیافت گرفت و داد وستد بطریق یکجہتی بمیان آورد و واسطہ رسل و سائل فیمابین نوشہ صاحب و میاں نصیر محمد (و) میاں ماجھی شد۔ واز میاں ماجھی سلوک مجدد نعمای ہر دو خاندان اجرا یافت و مردم خدام و طلاب میاں ماجھی بسیار شدند و خود رابہ نوشاہی سراہی ملقب میکند۔ وایں گروہ بتقوی موصوف است۔" (1)

دسویں اور گیارہویں صدی ہجری کی یہی روایت حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت سچل سرمست علیہ الرحمتہ کے عہد تک پہنچی۔ ہم دیکھتے ہیں کہ ان دونوں بزرگوں کے عارفانہ کلام میں صوفیائے پنجاب کے افکار واحوال کے ساتھ ہم آہنگی کا عنصر نمایاں ہے۔ چنانچہ حضرت سلطان باہو رحہ، حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی رحہ، حضرت بلھے شاہ قصوری رحہ اور حضرت سچل سرمست رحہ کے کلام میں صوفیانہ اصطلاحات، تشبیہات واستعارات اور بیان احوال ومقامات میں ہم آہنگی اس امر کا بیّن ثبوت ہے کہ ان عارفانِ حق کے ہاں کس قدر ذہنی، فکری اور روحانی قربت موجود تھی۔ چنانچہ عشق، ہجر ووصال اور فناوبقا کے حوالے سے جو استعارے اور علامات ان کے ہاں نظر آتی ہیں وہ حضرت شاہ عبداللطیف رحمتہ اللہ علیہ اور حضرت سچل سرمست قدس سرہ کے کلام میں بھی موجود ہیں۔ مثال کے طور پر سوہنی مہینوال اور ہیر رانجھا سرزمین پنجاب سے تعلق رکھتے ہیں اور صوفیائے پنجاب کے ہاں ان کی علامتی حیثیت نمایاں ہے لیکن دلچسپ بات یہ ہے کہ حضرت شاہ عبداللطیف کے کلام میں بھی ان استعاروں اور اصطلاحات کا وہی مفہوم ہے جو حضرت سلطان باہو یا حضرت بلھے شاہ رحمتہ اللہ علیہ کے کلام میں ملتا ہے۔

اصطلاحات وعلامات کا ذکر آیا ہے تو یہ بھی بیان کر دوں کہ تمام صوفیا کا منبع الہام چونکہ ایک ہے اس لیے ان کے ہاں ادبی، لسانی اور تہذیبی ذائقے اور پیمانے بھی ایک جیسے ہیں۔ صوفیائے کرام کے بنیادی استعارے عشق، ذات وصفات، حق، معرفت، عشقِ حقیقی، روح، حال و قال، نفس، اعمال، ریا، عرفان، مرشد، مومن، طالب، محبوب اور سّرِ وغیرہ پنجاب اور سندھ کے صوفیا کے درمیان مشترک حیثیت رکھتے ہیں۔ اس سلسلے میں حضرت

(1) فقیر نوشہ ثانی: رسالہ آثار فقیر نوشہ ثانی- صحیفہ ،لاہور 1972ء

شاہ حسین رحہ، حضرت بلھے شاہ رحہ، حضرت شاہ عبداللطیف رحہ اور حضرت سچل سرمست رحہ کے عارفانہ کلام کو اگر ایک جگہ رکھ کر دیکھا جائے تو ان کے ہاں فکری اور روحانی قربت نمایاں طور پر نظر آتی ہے۔ عشق اور ہجر و وصال کے تلازمات، وجودی اور شہودی مظاہر میں آہنگی پیدا کرنے کا رجحان اور زمینی رشتوں سے وابستگی ان تمام صوفیا کے ہاں قدر مشترک کی حیثیت رکھتی ہے۔ مثلاً ہیر رانجھا اور سوہنی مہینوال کے علامتی استعارے اگر حضرت بلھے شاہ رحہ، حضرت سلطان باہو رحہ اور حضرت شاہ حسین رحہ کے ہاں نظر آتے ہیں تو جوگی اور جوگن، بیراگی وغیرہ حضرت شاہ لطیف بھٹائی اور ہیر رانجھا، کیدو، جوگی اور سوہنی مہینوال کے استعارے حضرت سچل سرمست رحہ کے کلام میں فراوانی سے موجود ہیں۔ اسی طرح شاہ لطیف رحہ کے بھنبھور اور سچل سرمست کے بھنبھور میں روحانی وابستگی کے اعتبار سے کوئی فرق نہیں۔

وصال اور فنافی المحبوب کی اصطلاحات میں ساجن، سجنی، دلہن، شوہ، شہنائی، ڈھول، بابل، میکہ، مکلاوا اور سکھی وغیرہ کے استعارے اور مفاہیم دونوں علاقوں کے صوفیا کے ہاں مشترک تخلیقی رویوں کے مظہر ہیں۔ حضرت بلھے شاہ فرماتے ہیں:

جند کڑکی دے مونہہ آئی

آپے ہیں تو لحمک لحمی آپے ہیں توں نیارا
گلاں سن سن تیریاں میرا عقل گیا اڑ سارا

شریعت توں ہے شریعت کر کے بھلی کھبن وچ پائی
جند کڑکی دے مونہہ آئی جند کڑکی دے مونہہ آئی



ڈھولا آدمی بن آیا

آپے آہو۔ آپے چیتا
آپے مارن دھایا
آپے صاحب آپے بردا آپ مول وکھایا

حضرت شاہ عبداللطیف رحہ کا ارشاد ہے:

روٹھیں ناپنہوار
ڈھولا مارو مجھ سے
مجھ میں اوگن عیب ہیں
ساجن ہے ستار
جن کے کان میں چیر
لاد گئے بیراگی
قبا کی سج سے منوا لوٹیں
لوٹیں یار فقیر
حلم کی دھیمی آگ میں ان کی
سلگے سارا شریر



وہ جوگی کہلائے
جن کا من ہے مالا
وہ جوگی وہ سامی



جس کے کان میں بالا
سکھیو پورب پار مجھے وہ
جوگی آپ بلائے
وہ ہی راہ اور وہ ہی منزل
جوگی جو کہلائے

حضرت سچل سرمست رحہ نے فرمایا:

دل رانجھے کے نال وی دنیا دل رانجھے کے نال
شام و سحر اس دل میں ہے بس ایک ہی خاص خیال

رانجھو تخت ہزارے والا میں ہوں ہیر سیال
دل پر آکر بیٹھ گئی رانجھو کی بات کمال
روزِ ازل سے اس سنگ تھے مرے سارے سُر او تال
دل میں عشق سمایا ایسا بھول گئی ہر چال

سُر کی بات آئی ہے تو ایک حقیقت واضح کر دوں کہ صوفیائے سندھ کے ہاں سُر، لے، آہنگ اور موسیقی کے حوالے سے مقامات و احوال کا اظہار بے حد مقبول ہے۔ یہ صوفیائے پنجاب اور سندھ کی بہت پرانی روایت ہے۔ حضرت نوشہ گنج بخش رحہ کے کلام میں مختلف راگوں کے حوالے سے اشعار موجود ہیں۔ چنانچہ انتخاب گنج شریف میں راگ مارو، راگ بلاول اور راگ گوڑی پر اشعار موجود ہیں۔ یہ راگ سرزمین سندھ سے تعلق رکھتے ہیں۔ گمانِ غالب ہے کہ یہ کلام حضرت نوشہ گنج بخش رحہ نے سرزمین سندھ کی مسافت کے بعد ارشاد فرمایا ہو گا۔ حضرت شاہ عبد اللطیف رحہ کے کلام میں سُر کا گیان اور تخلیقی تجربات میں موسیقی کی آمیزش اس تسلسل کا حصہ ہے۔ میں اس جگہ صرف یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ سُر کے عرفان سے صوفیا کا مقصد صوت سرمدی سے ہم آہنگی اور نغمات ابدی سے فیض یاب ہونا تھا۔ کتاب اللمع میں حضرت ابو نصر سراج طوسی رحہ نے حضرت جنید بغدادی رحہ کے پیر طریقت کا ایک واقعہ لکھا ہے۔ جس میں حضرت کوئی شعر گنگنا رہے تھے اور ایک ارادت مند آگیا جس نے یہ زمزمہ سن لیا تو حضرت نے اس سے پوچھا کہ کیا تو اس شعر کو اچھے لحن سے گنگنا سکتا ہے؟ اس نے عرض کی "نہیں"۔ جس پر حضرت جنید بغدادی کے پیر طریقت نے فرمایا: "اس کا مطلب ہے تیرے پاس دل ہی نہیں۔"

پنجاب اور سندھ کے صوفیانہ رابطوں پر آخری بات یہ عرض کرنا چاہتا ہوں کہ ان صوفیا نے ان روابط کا اظہار اپنے اپنے کلام میں ایک دوسرے کا نام لے کر بھی کیا ہے۔

صوفیائے پنجاب اور صوفیائے سندھ کا مشترک منشور ایک وسیع تر انسانی برادری کا قیام ہے۔ جس میں محبت، صلح و آشتی، یگانگت، بھائی چارہ اور قرآن و سنّت کے مطابق زندگی کے تخلیقی رویّوں کا شعور ہے۔ ہم اہل پاکستان کتنے خوش نصیب ہیں کہ ہمیں اہل اللہ اور صوفیا کے یہ عظیم افکار ورثے میں ملے ہیں۔ کیا ہم اس وراثت کو دنیا میں حق و صداقت

اور صلح و آشتی کے لیے پیغام کی حیثیت سے پھیلانے کے بجائے اسے فراموش کر دیں گے؟ یہ سوال ہمارے لیے لمحہ فکریہ مہیا کرتا ہے۔

میں حکومت سندھ کو مبارک دیتا ہوں کہ اس نے ہمیں ایک دفعہ پھر اپنی ذمہ داریوں کا احساس دلایا اور اپنے عظیم ورثے سے فیض یاب ہونے کی طرف متوجہ کیا۔ صوفیائے پنجاب اور صوفیائے سندھ پر ابھی شایان شان کام نہیں ہوا۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ ہم صوفیائے کرام کے پیغام سے کماحقہ فیضیاب ہو سکیں۔



## مآخذ:


1. ابو نصر سراج طوسی: کتاب اللمع فی التصوف: مترجم-ڈاکٹر پیر محمد حسن: ناشر ادارہ تحقیقات اسلامی، اسلام آباد۔
2. بلھے شاہ حضرت: کافیاں بلھے شاہ: مترجم عبد المجید بھٹی: ناشر: لوک ورثہ اشاعت گھر، اسلام آباد۔
3. سچل سرمست، حضرت: کلام سچل سرمست: مترجم-شفقت تنویر مرزا: ناشر لوک ورثہ اشاعت گھر، اسلام آباد۔
4. شاہ حسین: کافیاں شاہ حسین: مترجم: عبد المجید بھٹی: ناشر- لوک ورثہ اشاعت گھر، اسلام آباد
5. عبد اللطیف بھٹائی: لالن لعل لطیف کہے۔ مترجم آغا سلیم: ناشر لوک ورثہ اسلام آباد۔
6. عزیز احمد: اسلامی کلچر: مترجم ڈاکٹر جمیل جالبی: ناشر- ادارہ ثقافت اسلامیہ، لاہور۔
7. غلام رسول مہر، مولانا: تاریخ سندھ (جلد اول) ناشر- سندھی ادبی بورڈ- کراچی۔
8. غلام سرور لاہوری، مفتی: خزینتہ الاصفیا، ناشر- نولکشور، لکھنو۔
9. فقیر نوشہ ثانی: رسالہ از آثار فقیر نوشہ ثانی- مرتبہ: ڈاکٹر گوہر نوشاہی، ناشر سہ ماہی صحیفہ لاہور۔
10. قاضی جاوید: پنجاب کے صوفی دانشور: ناشر- نگارشات لاہور۔
11. محمد مطیع اللہ راشد: برہانپور کے سندھی اولیا: ناشر-سندھی ادبی بورڈ جام شورو حیدر آباد۔
12. محمد نوشہ، گنج بخش، حضرت: گنج شریف: ناشر- دار المورخین، لاہور۔

اے۔رزاق صابر*

# فکرِ لطیف اور بلوچستان

سندھ ملکی اور بین الاقوامی سطح پر جن حوالوں سے پہچانا جاتا ہے ان میں سے نہایت اہم حوالہ حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی کے عالمگیر پیغام امن و محبت سے لبریز اشعار اور ان کے زرین افکار ہیں۔ فارسی کے ایک ایرانی شاعر سید کامل حاج سید جوادی کا یہ شعر ملاحظہ ہو:

بہ رودِ سنِد وضو ساختہ نماز کنم
بہ قبلہ ئی کہ درآن شاہ راقمر گیرم (1)

(ترجمہ: دریائے سندھ کے پانی سے وضو کر کے نماز پڑھوں۔ اور ایسے قبلہ کی طرف رخ کروں جہاں شاہ لطیف نے زندگی گذاری ہو۔)

سندھی زبان کے نامور محقق علامہ آئی آئی قاضی ملکی غیر ملکی دانشوروں کے مقرر کردہ تنقیدی معیار کے مطابق شاہ عبداللطیف بھٹائی کو دنیا کے بڑے شعراء میں سے ثابت کرنے کی سعی کر کے (2) فکر مہران کو فکر لطیف کے نام سے بین الاقوامی سطح پر لانا چاہتے ہیں۔ لہٰذا یہ کہا جاسکتا ہے کہ جسے دنیا فکرِ مہران کے نام سے جانتی ہے وہ دراصل فکر لطیف ہے۔ اس فکر کی بلوچستان میں آمد کا جائزہ لینے سے قبل سندھ اور بلوچستان کے قدیم اور تاریخی تعلقات کا سرسری جائزہ لینا ضروری ہے۔

سندھ اور بلوچستان کے تعلقات تاریخ کے ہر دور میں ایک دوسرے سے استوار رہے ہیں۔ دریافت آثار قدیمہ خواہ میر گڑھ (ضلع بولان)*بلوچستان کے ہوں یا قدیم

---

* بلوچستان یونیورسٹی۔ کوئٹہ
* سابق ضلع کچھی

سندھی تہذیب کے عظیم الشان یادگار 'موئن جو دڑو' کے۔ دونوں کے یکساں اور مشترک آثار سندھ اور بلوچستان کے قدیم جغرافیائی روابط پر دلالت کرتے ہیں۔ سندھ اور بلوچستان کے ثقافتی۔ لسانی۔ جغرافیائی اور سماجی روابط نہ صرف عہد قدیم سے رہے ہیں بلکہ اب تک یہ سلسلہ مختلف صورتوں اور طریقوں سے جاری و ساری ہے۔ آج بھی بلوچستان کے وسطی علاقوں کے باشندے موسم سرما کے آغاز ہی سے درہ بولان اور درہ مولہ کے راستے قافلوں کی صورت میں بالائی سندھ کی طرف رخت سفر باندھتے ہیں۔ اور اسی طرح بالائی سندھ اور دیگر شہروں اور دیہاتوں سے کافی لوگ سندھ کی تپتی گرمی سے بچنے اور بلوچستان کے خوشگوار موسم سے لطف اندوز ہونے کے لیے کوئٹہ، مستونگ، قلات، خضدار اور زیارت وغیرہ کی طرف عازم سفر ہوتے ہیں۔ اس دو طرفہ آمد و رفت سے جہاں سماجی اور ثقافتی اثرات کا تبادلہ ہوا ہے وہاں سندھی زبان نے وسطی بلوچستان میں جھالوان کے براہوئی لہجہ اور مشرقی بلوچی اور مشرقی بلوچی کے کوہ سلیمانی لہجہ کو بطور خاص متاثر کیا ہے۔ یہ اثر پزیری 'صرف' معنوئی (Semantic) اور لغاتی (Lexicat) ہیں بلکہ صوتی (Phonemic) بھی ہے۔ خاص طور پر بلوچی زبان میں دو جھگی آوازوں کے علاوہ غنائیہ (Nasalized) آوازیں سندھی زبان کے اثر کی وجہ سے شامل ہوتے ہیں۔ اسی طرح براہوئی زبان میں دو جھگی اور غنائیہ (Nasalized) آوازوں کے (ل) علاوہ نون (ن) کی مخصوص آواز اور نون غنہ (ں) سندھی اثر کی وجہ سے براہوئی زبان میں مستعمل ہیں۔

معنوئی، لغاتی اور صوتی اثرات کے علاوہ سندھی ادب نے بھی بلوچی اور براہوئی ادب کو کافی حد تک متاثر کیا ہے۔ قدیم سندھی ادب سے کئی لوک کہانیاں اور ضرب الامثال وغیرہ بلوچی اور براہوئی میں براہ راست ترجمہ ہو چکے ہیں۔ اسی طرح بلوچی اور براہوئی قدیم نثری ادب کے چند نمونے سندھی ادب میں بھی دستیاب ہیں۔ سندھی لوک ادب کے ساتھ ساتھ سندھی کلاسیکی ادب بھی بلوچی اور براہوئی زبانوں پر اثر انداز ہوتا نظر آتا ہے۔

سندھی کلاسیکی ادب کا ایک بڑا حصہ عارفانہ شاعری پر مشتمل ہے۔ تصوف، فکرِ وحدت الوجود یا فلسفہ ہمہ اُوست بلوچی اور براہوئی زبانوں میں فارسی سے براہ راست آنے

کی بجائے سندھی زبان کے توسط سے آیا ہے۔ ان زبانوں کے اکثر شعراء وہی ہیں جو سندھ، سندھی زبان، شاہ لطیف اور سچل سرمست کے فکر و فلسفے سے تعلق رکھتے ہیں۔ اس تعلق کی بناء پر اگر ایک طرف وہ اپنی زبانوں کے دامن کو تصوف کے خوبصورت موتیوں سے بھر رہے ہیں تو دوسری جانب کئی سندھی اصنافِ سخن کو اپنی زبانوں میں متعارف کروا رہے ہیں۔(3)

فکر لطیف ایک عالمگیر پیغام امن و محبت ہ۔ اس فکر نے بلوچستان میں بھی اہل دانش کے ہاں مقبولیت حاصل کی ہے۔ لہٰذا شاہ لطیف، اُن کا کلام اور پیغام اہل بلوچستان کے لیے اجنبی نہیں ہیں۔ اسی لیے بلوچستان کے ایک محقق میر گل خان نصیر شاہ لطیف کو بھی بلوچ قرار دیتے ہیں (4) ان کے اس خیال اور رائے سے تو اتفاق نہیں کیا جا سکتا البتہ ان کے اس خیال سے اتفاق کیا جا سکتا ہے کہ:

"ان کی (شاہ لطیف) اگر پوری شاعری نہیں مگر شاعری کا ایک بڑا حصہ پُنوں کے نام سے صرف اور صرف بلوچوں سے متعلق ہے لیکن بلوچستان اور بلوچوں میں شاہ لطیف اس قدر متعارف نہیں جس قدر ہونا چاہئے۔"(5)

پھر بھی فکرِ لطیف بلوچستان میں اکثر صوفی شعراء کے ہاں نمایاں اور واضح طور پر پایا جاتا ہے۔ سید رکھیل شاہ کے سندھی کلام بحر العشق اور ان کے بیٹے سید چیزل شاہ (1932-1984) کے سندھی کلام بحر العمیق میں فکر لطیف کی جھلکیاں ملتی ہیں۔ اسی طرح بلوچی زبان کے نامور صوفی شاعر فیض محمد فیضل اور براہوئی زبان کے صوفی شاعر فقیر تاج محمد تاجل کے کلام میں لطیف کی گہری چھاپ نظر آتی ہے۔ جیسے شاہ لطیف فرماتے ہیں۔

پائي ڪان ڪمان ۾ ميان مار مَ مون،
مون ۾ آهين تون متان تنهنجوئي توکي لڳي (6)

ترجمہ: اے دوست کمان میں تیر ڈال کر مجھے نشانہ نہ بنا مجھ میں تو، تُو ہے ایسا نہ ہو کہ تیرا تیر تجھے ہی لگ جائے۔

اسی فکر کو بلوچی کے ایک صوفی شاعر فیض محمد فیضل (1884-1957) اس

طرح بیان کرتے ہیں:

پکھو ترامن پولاں ہندن تہی ہے دا
وت ڈسہتے گوں رازء مارا مکھن مکانا
فیضل دے دماکن من محن کہ محبوب
وت پردویں وتارا بلکل دومی گمانا (7)

ترجمہ: میں تجھے کہاں کہاں تلاش کروں، تیری جگہ تو میرے دل میں ہے۔ حالانکہ تو نے خود ہی اپنے راز کو بتایا ہے کہ لامکان ہوں۔ فیضل کچھ دیر خاموش رہ۔ خود نمائی نہ کر کہ محبوب خود اپنا پردہ آپ ہے۔

اور یہی بات براہوئی کے نامور صوفی شاعر تاج محمد تاجل نے اپنے ایک سندھی شعر میں اس طرح کہی ہے:

نفس نندوري کي رولي ڏس
يار اندر پنهنجي کي ڳولي ڏس (8)

ترجمہ: اپنے نفس کو جس قدر دبا سکتے ہو دبا کر دیکھو۔ اور اگر یار (حق) کو دیکھنا ہے تو اپنے من میں تلاش کرو۔

بلوچستان کے صوفی شعراء میں سید رکھیل شاہ اور سید چیزل شاہ کے علاوہ دو نامور صوفی شعراء فیض محمد فیضل اور تاج محمد تاجل جنہوں نے بلوچی اور براہوئی میں شعر کہنے کے علاوہ سندھی میں بھی شاعری کی ہے براہ راست حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی سے متاثر ہیں۔ یہ دونوں صوفی شاعر نہ صرف شاہ صاحب کے فکر و فلسفہ سے متاثر نظر آتے ہیں، بلکہ ان کے انتہائی عقیدت مندوں میں بھی شامل ہوتے ہیں۔ اس ضمن میں تاجل کے درج ذیل اشعار قابل توجہ ہیں:

نہ مان شاہ عبداللطيف نہ کو رندي رمز سٽائيون تا (9)

ترجمہ: مجھ میں شاہ عبداللطیف جیسا کمال کہاں کہ میں رندی رمز سناسکوں۔

فقیر تاجل کے تفصیلی ذکر کے بغیر براہوئی عارفانہ شاعری کی تاریخ نامکمل رہ

جاتی ہے۔ بلوچستان کا یہ نامور سپوت تقریباً 1833ء میں موضع بڈھا ضلع بولان میں پیدا ہوا۔ ان کے والد فقیر صادق ایک درویش منش انسان تھے۔ تاجل نے واجبی سی دینی تعلیم حاصل کرنے کے ساتھ ساتھ بچپن کے ایام بکریاں چرانے اور کھیتوں میں کام کاج کرنے میں گذارے۔ شاعری سے رغبت بچپن سے تھی۔ ابتدا میں براہوئی اور بلوچی میں شعر کہتا رہا مگر ایام جوانی میں حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی کے درگاہ پر سالانہ حاضری اور درازا شریف میں آمد ورفت نے تاجل کے اندر سوئے ہوئے صوفی شاعر کو بیدار کیا۔ جس نے نہ صرف شاہ لطیف کے پیغام امن ومحبت کو سمجھا بلکہ بلوچستان کے گوشے گوشے میں امن و محبت کے نغمے الاپتا رہا۔ خود کو بیچ کر کے عشق کے مفہوم کو سمجھانے کی جو بات شاہ لطیف کرتے ہیں اسی کو تاجل نے ان الفاظ کا جامہ پہنایا ہے۔

عشق ہرچہ بجا کنک سازء
اوُرا رب و رسول نا راضء
انت چاہک روچہ نمازء
او نا بت و بدن کبابء (10)

ترجمہ: یوں تو عشق ہر جگہ ساز و سرور کی محفلیں سجاتا ہے مگر پھر بھی اللہ اور اس کے رسول اس سے راضی رہتے ہیں۔ عشق کو روزہ اور نماز سے کیا غرض ہو سکتا ہے۔ عشق پہلے سے ہی سوختہ جان ہے۔

بلوچستان میں فکر لطیف کے دوسرے ستارے صوفی القادری فیض محمد فیضل لاشاری ہیں۔ صوفی فیضل قریباً 1883 میں موضع کوناڑہ ضلع کچھی میں پیدا ہوئے۔ آبائی پیشہ زمینداری تھا۔ شاعری میں تصوف ان کا پسندیدہ موضوع بنا۔ ان کے بلوچی کام کو گلشن اشعار کے نام سے پیر محمد زبیرانی نے شائع کرایا ہے۔ صوفی فیضل بلوچستان میں فارسی کے نامور شاعر گل محمد زیب مگسی کے ہم عصر اور دوست ہونے کے ساتھ ساتھ بلوچستان میں سندھی کافی کے نامور شاعر اور مشہور روحانی شخصیت حضرت میاں رکھیل شاہ کے مرید اور خلیفہ تھے(11)۔ صوفی فیضل 74 سال کی عمر میں 1957ء میں فوت ہوئے۔ بلوچی کلام کے علاوہ ان کا سندھی شاعری کا دیوان بھی موجود ہے۔

بلوچستان کے دیگر بلوچی، براہوئی اور پشتو شعراء میں سے جوانسال بگٹی (بلوچی)، فقیر شیر جان (بلوچی)، صوفی عطا محمد (براہوئی)، پیر محمد کاکڑ (پشتو) جیسے صوفی شعراء کا کلام فکر لطیف سے متاثر اور مماثل ہے۔

فکر لطیف کو بلوچستان میں عام کرنے اور ان کے اشعار کو عام قاری تک پہنچانے کے سلسلے میں مقامی دانشوروں نے گاہے بہ گاہے کوششیں کی ہیں۔ اسی ضمن میں دو اقدامات کا ذکر نہایت ضروری ہے۔

1. بلوچی زبان کے ملک الشعراء میر گل خان نصیر نے "شاہ جو رسالو" کے اُن اشعار کو جن میں بلوچستان، بلوچی، بروہی، کیچ (مکران) پنوں، ہوت اور قلات وغیرہ کا ذکر ہے۔ جناب شیخ ایاز کے منظوم اردو ترجمے سے بلوچی زبان میں منظوم ترجمہ کیا ہے۔ ان کی اس تالیف کو 1983ء میں بلوچی اکیڈمی کوئٹہ نے "شاہ لطیف گوشیت" کے نام سے شائع کرایا۔ اس کتابچہ کے کل 60 صفحات ہیں۔ جس میں 15 صفحات پر مشتمل اختلافی دیباچہ بھی شامل ہے۔
2. براہوئی زبان میں شائع ہونے والے ادبی سہ ماہی رسالہ سنگت کے اپریل۔ جون 1986ء کا شمارہ بھٹائی نمبر ہے۔ 20X8/30 سائیز کے 32 صفحات پر مشتمل اس رسالے میں رسالے کے ایڈیٹر اور براہوئی اور سندھی کے نامور ادیب اور شاعر جناب جوہر براہوئی نے شاہ لطیف کے مختلف موضوع اور عنوانات پر کہے گئے منتخب اشعار کا منظوم براہوئی ترجمہ کیا ہے۔ جو لطیفیات پر براہوئی زبان میں ناقابل فراموش ادبی کاوش ہے۔

مذکورہ بالا دو اہم کاوشوں کے علاوہ ماتیاک بلوچی کوئٹہ، ہفتہ روزہ۔ نوائے وطن، ہفت روزہ ایلم مستونگ۔ اولس بلوچی، بہار گاہ کراچی اور دیگر کئی اخبارات و رسائل میں وقتاً فوقتاً شاہ لطیف کے کلام کا بلوچی / براہوئی ترجمہ شائع ہوتا رہتا ہے۔

## محاصل

فکر لطیف جو ایک عالمگیر پیغام امن و محبت ہے بلوچستان بھی اس فکر سے یکسر

خالی نہیں۔ سندھ اور بلوچستان کے قدیم تاریخی روابط اور لوگوں کی آمد ورفت سے یہ فکر بلوچستان میں پہنچا۔ بلوچی اور براہوئی عارفانہ شاعری کا فکری ماخذ اردو اور فارسی کے بجائے سندھی زبان ہو سکتا ہے۔ شاہ لطیف اور حضرت سچل سرمست کے زندہ جاوید کلام کی بدولت کئی سندھی اصناف سخن مثلاً کافی، دوہیڑا، سی حرفی وغیرہ بلوچی اور براہوئی زبانوں میں متعارف ہوئے۔ اور کئی فکری جہتیں بھی ان زبانوں کے ادب میں سندھی ادب کے توسط سے شامل ہوئیں۔ کچھ لو کچھ دو کے مصداق بلوچی اور براہوئی زبان اور ادب نے سندھی زبان وادب پر بھی حتی المقدور اپنے اثرات مرتب کیے ہیں۔

بلوچستان میں فکر لطیف کی اشاعت میں بلوچستان کے سندھی شعراء یا ان ذواللسان شعراء کا اہم کردار رہا ہے جنھوں نے بلوچی اور براہوئی شاعری کے ساتھ ساتھ سندھی زبان میں بھی شاعری کی ہے۔ ایسے شعراء میں صوفی فیض محمد اور فقیر تاج محمد تاجل سرفہرست ہیں۔

فکر لطیف کی تشہیر و اشاعت آج بھی بلوچستان کے کونے کونے میں جاری و ساری ہے۔ بلوچی، براہوئی اور پشتو کے سہ ماہی رسالوں سے لے کر ہفت روزہ اخبارات تک میں وقتاً فوقتاً شاہ لطیف کے کلام کے تراجم شائع ہوتے رہتے ہیں۔ پھر اس عالمگیر فکر کی مزید تشہیر واشاعت کے لئے چند انتہائی ضروری اقدامات تجویز کیے جاتے ہیں۔

**الف۔** "شاہ جو رسالو" کا ترجمہ سندھی سے براہ راست پاکستان کی تمام علاقائی، صوبائی اور قومی زبانوں میں کیا جائے۔ نیز مذکورہ زبانوں میں اس اہم رسالے کی شرحیں بھی شائع کی جائیں۔

**ب۔** شاہ لطیف یونیورسٹی خیرپور، سندھ یونیورسٹی اور کراچی یونیورسٹی کے شاہ لطیف چیرز یا سندھی ڈپارٹمینٹ کے توسط سے دیگر پاکستانی زبانوں میں شاہ کے کلام و پیغام کی تشہیر کا اہتمام کیا جائے۔

**ج۔** ملک کی دیگر یونیورسٹیوں میں لطیف چیئرز قائم کی جائیں اور اسی طرح ہر صوبے کی یونیورسٹیوں میں دوسرے صوبوں کی نمایاں شخصیات پر تحقیقی کاموں کی حوصلہ افزائی کی جائے۔

تاکہ تنگ نظری اور تعصب کے اس دور میں امن و آشتی اور بھائی چارے کے فروغ کے لئے فکر لطیف ہر جگہ عام ہو سکے۔ آخر میں بلوچی کے نامور شاعر عطا شاد کا ایک شعر:

وفا یک مہر یک ارمانئیں دل یک منزل یک
پہ تو بمبور بات آباد پمن اے مہر میں بولان۔

ترجمہ: وفا ایک، محبتیں یکساں اور ارمانوں بھرے دل اور منزل بھی ایک ہی ہے۔ تیرے لیے بھنبھور شاد و آباد رہے اور میرے لیے میرا مہربان بولان۔



حوالہ جات

1. جوادی سید کمال حاج گل معطر باغ سخن- سہ ماہی تحقیقی مجلہ "دانش" اسلام آباد۔ فصلنامہ رایزنی فرہنگی سفارت جمہوری اسلامی ایران۔ سیریل نمبر 28-27 سال 92- 1991 صفحہ 255
2. میمن عبدالمجید سندھی (اردو ترجمہ حافظ خیر محمد) - سندھی ادب کی مختصر تاریخ- 1983ء سندھیالوجی صفحہ 140
3. صابر- عبدالرزاق- بلوچی اور براہوئی عارفانہ شاعری میں سچل کا رنگ- سہ ماہی مجلہ دستگیر۔ کوئٹہ جنوری تا جون 1992ء صفحہ 46
4. نصیر، گل خان- شاہ لطیف گوشیت- بلوچی اکیڈمی کوئٹہ 1983ء صفحہ 10
5. ایضاً صفحہ 3
6. میمن عبدالمجید سندھی- متذکرہ بالا صفحہ 143
7. وحدت افکار اسلام آباد مرکز اطلاعات حکومت پاکستان صفحہ 262
8. صابر- عبدالرزاق کلام تاج (سندھی) زیر مطبوعہ
9. ایضاً
10. تاجل تاج محمد، کلام تاجل، براہوئی ادبی سوسائٹی پاکستان کوئٹہ 1988ء
11. غور عبدالرحمٰن نغمہ کوئسار- 1968ء- کوئیٹہ بلوچی اکیڈمی صفحہ 213
12. دشتیاری صبا، گل کارء چکن کار- 1990ء- کراچی بھار گاہ پبلیکیشنز صفحہ 51

سید منظور نقوی

# حضرت شاہ عبد اللطیف بھٹائی علیہ الرحمتہ
# کا دنیا کے شعراء میں مقام

1991ء میں ہسپانیہ میں مسجد قرطبہ کے قریب پاکستان کے قومی شاعر حکیم الامت علامہ اقبال کی مشہور نظم "مسجد قرطبہ" پر ایک بین الاقوامی سیمینار منعقد ہوا جس میں تیس سے زائد ملکوں نے حصہ لیا اور دنیا کے ان ملکوں سے آئے ہوئے پچاس سے زائد دانشوروں نے شرکت کی اور علامہ اقبال کی شاعری اور فکر پر مختلف زبانوں میں مقالے پڑھے اور ان کو زبردست خراجِ عقیدت پیش کیا۔

اس عظیم الشان سیمینار پر برٹش براڈکاسٹنگ کارپوریشن نے یکم دسمبر 1991ء کی اردو سروس کی دوسری نشست میں ایک نشریاتی رپورٹ پیش کی جس میں بتایا گیا کہ اس سیمینار میں علامہ اقبال کے فرزند جناب جاوید اقبال نے بھی شرکت کی تھی۔ اس سیمینار میں کچھ مندوبین سے علامہ اقبال کے بارے میں رائے بھی پوچھی گئی تھی۔ علامہ اقبال کے فرزند جناب جاوید اقبال سے پوچھا گیا کہ علامہ نے اپنے کلام میں بہت سے ملکوں کا ذکر کیا ہے تو آخر علامہ اقبال کو کس ملک یا قوم کا شاعر تسلیم کیا جائے؟ اس سوال کا جواب یہی تھا کہ علامہ اقبال ایک انٹرنیشنل پوئٹ تھے۔

دراصل اس انٹرنیشنل سیمینار میں مفتیانِ ادب نے یہی طے کیا کہ چونکہ علامہ اقبال نے اپنے کلام میں مختلف ملکوں کے تذکرے کئے ہیں اس لئے ان کو انٹرنیشنل پوئٹ یعنی بین الاقوامی شاعر تسلیم کیا جاتا ہے۔

یہی ایک مضبوط دلیل ہے کہ اگر کوئی اچھا شاعر اپنے ہی ملک کے لئے کچھ لکھے تو

اسے نیشنل پوئٹ کہا جائے۔ اور اگر کوئی اچھا شاعر دنیا کے ملکوں کا تذکرہ کرے تو اسے انٹر نیشنل پوئٹ یعنی بین الاقوامی شاعر تسلیم کیا جائے گا۔

ہمیں یہ طے کرنا ہے کہ حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی علیہ الرحمتہ کس درجے کے شاعر ہو گذرے ہیں۔ اس ولی اور قادر الکلام شاعر نے اپنے کلام میں آج سے تقریباً تین سو سال پہلے نہ فقط سندھ کا تذکرہ کیا ہے بلکہ پاکستان کا بھی ذکر کیا ہے۔ جبکہ اس وقت پاکستان کے مقدس نظریئے کا تصور بھی نہیں تھا۔ آپ اپنے کلام میں عمر مارئی کی داستان میں فرماتے ہیں کہ:

پلر پيئن، اوڍن اُن، جن جا پير متي پٽ پاڪ

یعنی اس ملک میں بسنے والے بارش کا پانی پیتے ہیں۔ اون کی اوڑھنیاں اوڑھتے ہیں اور ان کے قدم پٹ پاک یعنی پاک سرزمین پر ہیں۔

ترکیب پاک سرزمین آج بھی ہمارے قومی ترانے کی زینت ہے۔ مقصد یہ ہے کہ حضرت شاہ لطیف نے اپنے کلام میں ایک ایسے ملک کا بھی تذکرہ کیا ہے جس کا وجود اس وقت نہیں تھا۔

حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی علیہ الرحمتہ نے اپنے کلام میں تقریباً ساری دنیا کے ملکوں کو اپنی دعا سے بھی نوازا ہے اور یاد بھی کیا ہے۔

'وڄڙين واري، ڪعبي تي ڪر نائيا'

یعنی برستے بادلوں کی بجلیوں نے کعبے تک ہاتھ پھیلا دیے۔

فارس یا ایران کے لئے فرماتے ہیں:

رسياسي رمز ڪي، جن پارسي پائي.

یعنی وہی کامیاب ہوئے جنہوں نے فارسی حاصل کی۔

حضرت شاہ لطیف بھٹائی نے اپنے کلام کے ایک ہی بیت میں ساری دنیا کے ملکوں کو اپنی دعا سے نوازا ہے۔ آپ فرماتے ہیں:

موٽي ماندا ٿن جي واري ڪيائين وار

وڄــون وســڻ آئــيــون چــوڌس تــي چــوڌار
کي اتي هليون استبول ڏي کي مٽيون مغرب پار
کي چمڪيون چين تي کي لهن سمرقند سار
کي رمي ويون روم ڏي کي ڪابل کي قنڌار
کي دلي کي دکن کي گڙن مٿي گرنار
ڪن جنبي جيسلمير تان ڏنا بيڪانير بڪار
ڪنين ڀڄ ڀڄائيو ڪنين ڍٽ مٿاهين ڍار
ڪن اڇي عمر ڪوٽ تان وسايا ولهار
سائين سدائين ڪرين مٿي سنڌ سڪار
دوست مٺا دلدار عالم سڀ آباد ڪرين

حضرت شاہ لطیف نے برسات کے اس لمبے دعائیہ بیت میں استنبول یعنی ترکی کا ذکر کیا ہے۔ مغرب کا ذکر کر کے سارے مغربی ممالک کو یاد فرمایا ہے۔ چین کا ذکر ہے۔ کابل اور قندھار کا تذکرہ کرتے ہوئے افغانستان کو یاد کیا ہے۔ دلی، دکن، گرنار، جیسلمیر، بیکانیر، بھج وغیر کا ذکر کرتے ہوئے ہندوستان کو فراموش نہیں کیا۔ سندھ کے لئے دعا کی ہے کہ اے میرے پروردگار سندھ کو ہر حال میں خوشحال رکھ۔ آخر میں کہا ہے کہ اے محبوب سارے عالم کو آباد رکھ۔ عالمی دانشوروں کی رائے کے مطابق اگر کوئی اچھا شاعر چند ملکوں کا تذکرہ کرے تو اسے بین الاقوامی شاعر تسلیم کیا جائیگا۔ حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی علیہ الرحمتہ نے تو ساری دنیا کے ملکوں کو اپنے دعائیہ کلام سے نوازا ہے تو ان کو کس درجے کا شاعر تصور کیا جائے!

در اصل ہم اس قادر الکلام ولی شاعر کے کلام سے انصاف نہیں کر سکے ہیں۔ مذکورہ بیت کے آخری مصرع میں لفظ عالم استعمال کیا گیا ہے جسے ہم میم پر پیش دیکر عالم یعنی واحد عالم۔ ایک عالم کر کے پڑھتے ہیں۔ لیکن اگر یہی لفظ میم زبر سے پڑھا جائے تو جمع کی معنی میں پڑھا جائیگا۔ یعنی، ایک سے زائد عالم۔ کیونکہ اسی مصرع میں لفظ سب بھی استعمال کیا گیا ہے۔ جس سے مراد ہے کہ سب عالم -یعنی ایک سے زائد عالم۔ جیسے اللہ تبارک وتعالیٰ۔ رب العالمین ہے یعنی ایک سے زیادہ عالمین کا پالنے والا ہے۔ یا حضور کریم

صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ارشاد باری تعالی ہے کہ 'واماارسلناک الی رحمتہ اللعالمین۔' یعنی نہیں بھیجا تجھے میں نے بلکہ عالمین کی رحمت بنا کر۔ یعنی ایک عالم سے زائد عالم۔ حضرت شاہ لطیف نے بھی اپنے کلام میں ایک سے زائد عالمین کے لئے دعا کی ہے جن عالمین کا اللہ تبارک و تعالیٰ رب ہے۔ جن عالمین کے لئے حضور کریم صلی اللہ علیہ وسلم رحمت بن کر آئے۔ حضرت شاہ لطیف نے ان سب عالمین کے لئے خوشحالی اور شادابی کی دعا مانگی ہے۔ اس سے ثابت ہوا کہ آپ عالمین کے شاعر تھے۔ یہ رتبہ حضرت شاہ لطیف کے سوا کسی کو نہیں ملا۔

کئی برس پہلے آمریکا نے خلا میں ایک خلائی شٹل بھیجا تھا جس میں کوئی انسان سوار نہ تھا۔ وہ خلائی شٹل خلا میں اسلئے بھیجا گیا تھا تاکہ معلوم ہوسکے کہ خلا میں کیا ہے! اس خلائی شٹل پر اربوں ڈالر خرچ کئے گئے تھے۔ چند برسوں کے بعد امریکی خلائی مرکز ناسا سے اعلان ہوا کہ اب یہ خلائی شٹل خلا کی ان حدود میں پہنچا ہے جہاں اس سے کسی بھی سخت چیز کے متصادم ہونے کا اندیشہ نہیں۔ یعنی یہ خلائی شٹل خلا میں اس جگہ پہنچا ہے جہاں کچھ نہیں ہے۔ یہ ہے موجودہ صدی کے تجسس کا کارنامہ۔

جس میں مائکروویو سسٹم۔ ریڈار۔ ٹیلیویژن کیمرے۔ ہائی پاور اٹامک ٹیلسکوپ اور اربوں ڈالروں کا سامان استعمال کر کے سائنسدانوں نے یہ معلوم کیا کہ اس نظام شمسی سے دور کوئی مادی چیز نہیں۔

لیکن آج سے تین سو برس پہلے جب ایسے سائنسی آلات میسر نہیں تھے سندھ میں بسنے والے ایک سادہ طبیعت کے شاعر حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی علیہ الرحمتہ نے اپنے کلام میں پہلے ہی یہ بات وضاحت کے ساتھ بیان کر دی کہ اس نظام شمسی سے باہر کوئی مادی چیز نہیں ہے۔ آپ فرماتے ہیں۔

جتي عرش نہ اُپ کو زمين ناہ ذرو
نکو چارو چنڊ جو نکو سج سرو
اتي آديسن جو لڳو دڳ درو
پري پين پرو نات ڏنائون نانھ ۾.

یعنی جہاں نہ بلندی ہے نہ آسمان ہے۔ نہ کوئی مادی چیز ہے۔ نہ چاند کا مدار ہے۔

جہاں سورج کی کرن بھی نہیں پہنچتی وہاں اللہ والوں کی آمد ورفت ہے۔ ان کو محبوب حقیقی کا جلوہ بہت دور نظر آیا۔ جہاں کچھ بھی نہیں۔

ایک ایسا شاعر جو زمین پر رہ کر اپنے کلام میں ایسی جگہ کی سیاحت کا ذکر کرے جہاں کچھ بھی نہیں اور اللہ والوں کے سوا کسی کی رسائی نہیں، اس کا درجہ کتنا بلند ہو سکتا ہے۔ کیا اسے کائناتی شاعر تسلیم نہیں کیا جاسکتا!

یہ فیصلہ دانشور جو مفتیانِ ادب بھی ہیں کریں کہ حضرت شاہ عبداللطیف بھٹائی علیہ الرحمتہ دنیا کے شعراء میں کس عظمت اور کس درجے کے مالک تھے!



مرزا عابد عباس

# شاہ لطیف اور مذہب

معاشرے میں انتشار کو کم کرنے اور اسے مستحکم بنانے میں مذہب ایک نمایاں کردار ادا کرتا ہے۔ لیکن شرط یہ ہے کہ مذہب کو اسکے صحیح معنی اور مفہوم کے ساتھ پیش کیا جائے۔ اور ایسا بہت کم ہوتا ہے۔ مذہب کو اس کے عروج کے زمانے میں بھی مفادات کے لئے استعمال کیا گیا اور زوال کے زمانے میں بھی۔ اور دراصل مذہب کے زوال کا سبب بھی یہی ہے۔

شد پریشان خواب من از کثرت تعبیر ہا۔

سندھ کی یہ خصوصیت رہی ہے کہ ایک بار جب اسلام یہاں آگیا تو اس کا اثر کبھی کم نہیں ہوا۔ یہاں کی تاریخ اور ماحول پر ہمیشہ اس کی چھاپ رہی ہے۔ تاریخ کے ہر دور میں صوفیائے کرام نے اپنی تعلیم اور تبلیغ سے اسلام کے پیغام کو باقی رکھا اور جب کبھی اسے خطرہ لاحق ہوا تو انہوں نے قربانیوں سے بھی گریز نہیں کیا۔

شاہ لطیف کے زمانے میں مغل اقتدار کے زوال کے ساتھ معاشرے میں ٹوٹ پھوٹ شروع ہوگئی۔ شاہ لطیف صوفیا کے خاندان سے تھے۔ پاکی اور پاکیزگی اُن کی روایت تھی۔ مذہب اُن کی گھٹی میں پڑا تھا۔ اوائلِ عمری میں سیر و سیاحت، لوگوں میں گھومنے پھرنے، حالات کا مشاہدہ کرنے سے جہاں اُن کی نظر براہِ راست حالات پر پڑی، وہیں ان کی وسعت نظر میں اضافہ ہوا۔ انہوں نے غربت کو بڑے قریب سے دیکھا اور منتشر معاشرے میں غربت سے پیدا ہونے والے مسائل کا اندازہ کیا۔ ایسے ماحول میں انسان اور خدا کا رشتہ بھی کمزور پڑ جاتا ہے اور اس رشتے کو جوڑنے سے ہی انتشا پر قابو پایا جا سکتا ہے۔

مذہب کا سب سے بنیادی تصور توحید ہے۔ اس کا پوری طرح سمجھنا مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکنات میں سے ہے۔ بقول شاعر:

عقل میں جو گھر گیا لا انتہا کیونکر ہوا
جو سمجھ میں آگیا پھر وہ خدا کیونکر ہوا۔

مگر یہ مذہب کی ابتدا ہے۔ اس پر یقین کرنا اور اسے اپنے جذبوں کا مرکز بنانا ضروری ہے ورنہ بات آگے نہیں بڑھتی۔

دوسرا بنیادی تصور نبوت ہے۔ نبی خدا کا پیغام بندوں تک پہونچاتا ہے جو بندوں اور خدا کے درمیان ایک واسطہ ہے۔ خدا کا پیغام ایک نظام زندگی پیش کرتا ہے، ایک راستہ بتاتا ہے جس پر چل کر انسان اپنا مقصد حیات حاصل کرتا ہے۔ اس نظام کو اپنانے سے امن اور سکون کا ماحول قائم ہوتا ہے۔ معاشرہ مستحکم ہوتا ہے اور ترقی کی طرف گامزن ہوتا ہے۔ رشتے مضبوط ہوتے ہیں۔ خوف اور حزن سے نجات ملتی ہے۔ نبی اس راستے کی مشکلات سے بھی آگاہ کرتا ہے، نتائج سے خبردار کرتا ہے۔ ترغیبات کا شکار ہونے کے خطروں کی نشاندہی کرتا ہے اور نظام کے قیام اور بقا کیلئے ہر قربانی دینے کے لئے تیار کرتا ہے۔

تیسرا بنیادی تصور یوم آخرت کا ہے۔ یہ احتساب کا دن ہے۔ اس دن ذرہ برابر کی ہوئی نیکی اور بدی سامنے لائی جائے گی۔

اس نظام کو اپنانے اور چلانے کے لئے بنیادی ڈسپلن کی ضرورت ہے جسے تقویٰ کہتے ہیں۔ اس ڈسپلن کی تین شرائط ہیں۔ اول نظام کو دل سے تسلیم کرنا یعنی ایمان، دوسرے اس پر عمل کرنا یعنی شریعت اور تیسرے اس راستے میں آنے والے خطرات سے ہمہ وقت چوکنا اور خبردار رہنا۔

شاہ لطیف نے اپنے زمانے کے انتشار کو روکنے اور عوام کو متحد رکھنے کیلئے اپنی شاعری میں جو استعارہ استعمال کیا ہے وہ مذہب ہی کا ہے۔ یہ کہنا آسان نہیں ہے کہ ان کا یہ عمل شعوری تھا یا اپنے جذبوں میں ڈوب کر انہوں نے لاشعوری طور پر ایسا کیا۔ بہرحال نتیجہ اسکا یہی نکلا کہ لوگ اُن کے گرد اکھٹے ہوگئے اور اُن کے پیام کو قبول کیا۔ لیکن کئی باتوں سے پتہ چلتا ہے کہ انکی یہ کوشش شعوری تھی۔ پہلی تو یہ کہ انہوں نے اپنا کلام لکھا

نہیں بلکہ جذب کے عالم میں ان کی زبان سے ادا ہوتا رہا اور اُن کے گرد بیٹھے لوگوں نے اسے لکھ لیا۔ دوسرے یہ کہ جابجا اُن کے کلام میں 'ادیوں شاہ لطیف چوے' کے الفاظ سے معلوم ہوتا ہے کہ ابیات کہنے کی بجائے یہ خطاب کر رہے ہیں۔ تیسرے یہ کہ جب انہیں معلوم ہوا کہ لوگوں نے اُن کا کلام لکھ کر جمع کر لیا ہے تو انہوں نے محسوس ہوا کہ توجہ الفاظ پر ہے پیغام پر نہیں اور انہوں نے یہ جمع شدہ کلام کراڑ جھیل میں پھینک دیا۔ اور چوتھے یہ کہ ان کا کلام شاعری کی روایتی بندشوں سے پاک ہے۔ بہر حال اگر یہ غیر شعوری کوشش بھی مانی جائے تو اُن کا یہ کلام شاعری اور نتائج دونوں اعتبار سے عظیم ہے اور ایک انگریزی محاورے کے مطابق کہ پڈنگ کا مزا کھانے میں ہے۔ عوام پر اپنے اثر، زبان، ڈکشن اور مقبولیت کے اعتبار سے آج تک ناقابل تقلید ہے۔ اپنے موضوع سے تھوڑا سا گریز کرتے ہوئے ایک تجویز پیش کرنے کی جرات کر رہا ہوں کہ شاہ لطیف کا مطالعہ کرنے والے کسی طالب علم کو اُن اثرات کا جائزہ لینا چاہیئے جو شاہ لطیف کی شخصیت اور شاعری کے حوالے سے آج بھی سندھ کی ثقافت میں نمایاں ہیں۔ میرے خیال میں عمرانیات یا ادب میں Ph. D کیلئے یہ ایک اچھا مقالہ ہوگا۔

کسی فکر کو پیش کرنے کیلئے زبان اور اسے قابلِ قبول بنانے کے لئے انداز بیان کا صحیح انتخاب بہت ضروری ہے۔ شاہ لطیف ان دونوں مرحلوں سے بخوبی گذر گئے۔ اُس زمانے میں علمی موضوعات کے اظہار کے لئے فارسی زبان کا رواج تھا جو کسی بھی فکر کو عوام تک نہیں پہنچا سکتی تھی اور شاہ لطیف کے مخاطب عوام ہی تھے۔ اب یہ بات سندھی زبان کے عالم ہی بتا سکتے ہیں کہ علمی موضوعات کو برتنے کی سندھی زبان میں اُس وقت اتنی اہلیت پیدا ہو چکی تھی کہ نہیں۔ مگر شاہ لطیف نے اتنی خوبی سے مشکل ترین موضوعات کا اظہار کیا ہے کہ اس سے پہلے نہیں ہوا تھا۔ یہاں پر بھی ایک جملۂ معترضہ کہنے کی اجازت دیجئے۔ آجکل ہمارے کئی دوست جو انگریزی زبان کے دلدادہ ہیں بڑی آسانی سے کہہ دیتے ہیں کہ ہماری زبانوں میں آج کی سائنسی دنیا اور اسکی ترقیوں کی تعلیم اسلئے نہیں دی جاسکتی کہ ان زبانوں میں ان موضوعات کے اظہار کی اہلیت نہیں۔ اہلیت زبان میں نہیں خود میں تلاش کرو۔ ہماری زبانیں تو اہل ہیں ہم خود اہل نہیں۔ بہر حال شاہ لطیف نے ان مشکل

موضوعات کو سمجھنے اور قابلِ قبول بنانے کے بعد انہیں ایسے شعر کے قالب میں ڈھالا جسے آسانی سے نہ صرف یہ کہ پڑھا جاسکے بلکہ گایا بھی جاسکے۔ جو غریب محنت کش کسان ان کے مخاطب تھے اُن میں چند ہی پڑھے لکھے رہے ہوں گے اسلئے اُن کے پڑھنے اور سمجھنے کا سوال نہیں تھا۔ وہ تو سُن کر اور گا کر ہی ان موضوعات کو اپنے اندر جذب کر سکتے تھے۔

مذہب بظاہر ایک خشک موضوع ہے اور خصوصیت سے اسکا بنیادی تصور توحید تو بہت ہی مشکل ہے۔ فارسی زبان میں ایک قطعہ ہے:

اے برتر از خیال و قیاس و گمان و وہم
وز ہر چہ گفتہ اندوشنیدیم و دیدہ ایم
عالم تمام گشت و بہ پایاں رسید عمر
ماہم چناں در اول وصف تو ماندہ ایم۔

خیال و قیاس و گمان و وہم سے پرے کسی ہیولے کو پیش کرنا اور اسے دیکھے اور سمجھے بغیر ماننے کی تلقین کرنا کوئی آسان کام نہیں۔ شاہ نے اسے اتنے خوبصورت انداز میں پیش کیا کہ اسکو سننے اور مسلسل اسکا ورد کرنے سے یہ تصور جذب کی منزل تک پہنچ گیا۔ رسالہ کی ابتدا سُر کلیان سے ہوتی ہے اور سُر کلیان کی ابتدا اسی تصور سے ہے۔ پیش خدمت ہے:

اول خدا علیم اعلیٰ عالم کا ولی
قادر اپنی قدرت سے قائم خود ہے قدیم
مالک مولا لاشریک رب رحمان رحیم
کر کے کرم کریم نے پیدا کیا جہاں کو۔

(ترجمہ: الیاس عشقی)

تیری ہی ذات اول و آخر
تو ہی قائم ہے اور تو ہی قدیم
تجھ سے وابستہ ہر تمنا ہے

تیرا ہی آسرا ہے رب کریم
کم ہے جتنی کریں تیری توصیف
توہی اعلیٰ ہے اور تو ہی علیم
والی شش جہات تیری ذات
رازق کائنات رب رحیم۔

اسی سُر میں توحید کے تصور کو واضح کرتے ہوئے آواز کی گونج کا استعارہ استعمال کرتے ہیں کہ آواز تو ایک ہے۔ یہ ہماری سماعت کے سبب سے دو معلوم ہوتی ہے۔ ایک اور استعارے میں ایک محل کا ذکر کرتے ہیں جسکے کئی دروازے اور کھڑکیاں ہیں لیکن جہاں سے دیکھو مالک ہی نظر آتا ہے۔

خدا کا یہ تصور خالصتاً اسلامی ہے۔ خدا ہی ہے جو سب کچھ جاننے والا ہے۔ تمام دنیا کا مالک ہے، سب کا رازق ہے، علیم ہے اور دنیا کو قائم رکھنے والا ہے۔ اس تصور کو بحث کے ذریعے دوسروں تک پہنچانا آسان نہیں۔ لیکن جب نغمے کی صورت میں آتا ہے تو دل میں اترتا چلا جاتا ہے اور دل میں اتر جانے والے سے محبت بڑھ جاتی ہے۔

توحید کے بعد دوسرا بنیادی تصور نبوت کا ہے۔ سُر کلیان ہی میں توحید کے بعد نبوت کا ذکر ہے۔ عقیدے کے ساتھ ساتھ محبت کا سلسلہ آگے بڑھتا ہے:

پیدا کیا جہان کو جس لمحے جس آ ن
مالک محمد ﷺ کو کیا، جس کی اعلیٰ شان
کلمہ دل میں کریم کا ظاہر کرکے زبان
انا لو لاک وانت محبوبی، اسکا نام نشان
دونوں ایک سمان، محبت سے سید کہے۔

<<<<<●>>>>>

پیدا کیا انسان کو عالم ہژدہ ہزار
حامی، ہادی، ہاشمی، سرور اور سردار

وہ محبت سرکار کی وہ اصحاب کبار
چیدہ چاروں یار، ملے حرم میں حبیب سے۔

<<<<●>>>>

وحدہ لاشریک لہ ہر دم لب پر آئے
سنت، واجب، فرض، کچھ قضا نہ ہونے پائے
توبہ کی تسبیح پڑھ جو دل کا روگ مٹائے
خاص اسکی یاد سے کوئی سانس نہ جائے
دل والو محبوب کو دل میں رکھو بسائے
چاہے دل کو جلائے دوزخ جیسی آگ بھی۔

<<<<●>>>>

وحدہ لاشریک لہ جس نے کیا اظہار
اسکو مقام محمدی کی منزل نہیں دشوار
سر کی نذر گذار، جھکا نہ آگے غیر کے۔

<<<<●>>>>

وحدہ لاشریک لہ، انس و جن کا کلام
دل سے مقام محمدی فاصلہ یک گام
ساحل ہے الزام، دل دریا میں ڈوب گیا۔

<<<<●>>>>

وحدہ لاشریک لہ، ہے جس کا ایمان
حرف مقام محمدی، اُن کے قلب و لسان
حق کا ہے فرمان دل کا دریا پار کر۔

یہاں ذکر عقیدہ نبوت کا ہے لیکن ایک ایک لفظ میں محبت کی لہر اور بہار کی رو دوڑتی نظر آتی ہے جو محمد ﷺ کو نبی کے ساتھ ساتھ ایک محبت کی جانے والی ہستی کے روپ میں پیش کرتی ہے۔ محبت کے بغیر اطاعت کا تصور پیدا نہیں ہوتا۔ خدا اور رسول کی پہچان محبت کے ذریعے کرانے سے اطاعت کا جذبہ خود بخود پیدا ہو جاتا ہے اور مقصد بھی

یہی ہے۔ روز ازل اپنے خالق سے روحوں کا کیا ہوا وعدہ انسان کو اپنے خالق کا مکمل فرمان بردار بناتا ہے۔ کیا میں تمہارا رب نہیں ہوں؟ کے جواب میں 'بے شک' کہہ دینا ایک ایسا عہد ہے جو ابد تک انسان کو خدا کی اطاعت کا پابند کر دیتا ہے۔ اور خود باری تعالیٰ سورہ 'آل عمران' میں فرماتا ہے "ان کنتم تحبون اللہ فتبعونی یحببکم اللہ ویغفر لکم ذنوبکم" (اگر تم کو دوست بنا لے گا اور تمہارے گناہوں کو بخش دے گا) گویا اللہ اپنی محبت کی قیمت محمد ﷺ کی اطاعت کو قرار دیتا ہے اور خطاؤں کی معافی کے انعام کا وعدہ کرتا ہے۔ گویا سارا زور محبت اور اطاعت پر ہے۔ کچھ لوگ دین کی تبلیغ میں خدا کی جباری اور قہاری پر زیادہ زور دیتے ہیں جس سے خوف پیدا ہوتا ہے اور اسکی رحمت اور کرم کا ذکر نہیں کرتے جس سے محبت پیدا ہوتی ہے۔ کوئی گناہ سوائے شرک کے، ایسا نہیں جسکی معافی کی نوید خدا نے نہ دی ہو اور جگہ جگہ اپنے بندوں سے اپنی محبت کا ذکر کیا ہے۔ مذہب کو گولی کی طرح بندوق میں بھر کر چلا دینے سے مذہب نہیں پھیلتا۔ کتاب الٰہی خوف اور حزن سے روکتی ہے اور محبت کی طرف بلاتی ہے۔ امن، سلامتی اور محبت کے نغمے سنا کر ہی دین سے محبت اور خدا اور رسول ﷺ کی اطاعت کا جذبہ پیدا کیا جا سکتا ہے۔

شاہ لطیف نے خدا اور رسول کی پہچان محبت ہی کو بنایا ہے اور بقول اقبال:

اپنے رازق کو نہ پہچانے تو محتاج ملوک
اور پہچانے تو ہیں تیرے گدا دارا و جم

یہاں ایک اور واقعہ کا ذکر بھی دلچسپی سے خالی نہ ہو گا۔ شاہ لطیف کے زمانے کے کچھ علما اُن کی موسیقی سے دلچسپی کے خلاف تھے۔ اُن کا ایک وفد شاہ سے ملنے کیلئے آیا۔ شاہ نے موسیقی کے تمام سازوں کو برابر کے کمرے میں رکھوا دیا اور علما کو عزت و احترام کے ساتھ بلایا۔ گفتگو میں شاہ نے ایک تمثیل بیان کی کہ ایک درخت جس سے لوگ بے شمار فائدے اٹھاتے ہیں پانی کی کمی کے سبب سے خشک ہو رہا ہے۔ پانی موجود ہے مگر گندہ ہے۔ اگر اس گندے پانی کو درخت کی جڑوں میں ڈال دیا جائے تو وہ شاداب ہو جائے گا۔ کیا اس میں کوئی اعتراض کی بات ہے؟ علما نے جواب دیا "نہیں، اس میں کوئی حرج نہیں۔" شاہ صاحب نے کہا کہ " میرے دل میں اللہ کی محبت کا پودا پروان چڑھ رہا ہے جو بغیر نغمے کے

مرجھایا جارہا ہے۔"

اُسی وقت ساتھ والے کمرے سے سازوں کا آہنگ جاگ اٹھا۔ علما حیران رہ گئے اور شاہ صاحب کو سکون کے عالم میں چھوڑ کر چلے گئے۔

کسی فارسی شاعر کا شعر ہے:

نغمہ کجا و من کجا ساز سخن بہانہ ای
سوئے قطار می کشم ناقرء بے زمام را

(میں کہاں اور نغمہ کہاں۔ یہ ساز سخن تو ایک بہانا ہے جس کے ذریعہ میں بے نکیل اونٹوں کو قطار میں لانے کی کوشش کر رہا ہوں)

محبت کے ان نغموں سے شاہ لطیف بکھرے ہوئے لوگوں کو خدا اور رسول ﷺ کے اطاعت گذاروں کی صف میں لانے کی کوشش کر رہے تھے۔ محبت کے اس مرکز پر لوگوں کو جمع کرنا اطاعت کے عمل کو آسان کر دیتا ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ کسی بھی تصور کے تقاضے عملی دنیا میں پورا کرنا آسان نہیں۔ مذہب نے اُسکے لئے بنیادی شرط تقویٰ رکھی ہے۔ قرآن بھی متقیوں کے لئے ہدایت ہے۔ تقوی کے سلسلے میں بھی زیادہ زور خوف خدا پر دیا جاتا ہے۔ تقوی میں خوف کا عنصر کتنا ہے اسے تو میں نے ناپا نہیں لیکن تقوی کے اجزائے ترکیبی میں پاکیزگی اور احتیاط ہیں۔ کسی بزرگ نے کہا ہے کہ اگر کانٹے دار جھاڑیوں کے درمیان میں سے آپ اپنا دامن بچا کر گزر جائیں تو یہ تقوی کی مثال ہے۔ میرے خیال میں تقوی اور بھی آگے کی منزل ہے۔ اور وہ ہے ہمیشہ چوکنا رہنا۔ اگر جھاڑیوں میں صرف کانٹے ہی کانٹے ہوں تو وہ نظر آجاتے ہیں اور کوئی بھی بینا آنکھ انہیں دیکھ سکتی ہے اور کوئی بھی ذی ہوش اپنا دامن اُن میں الجھانے کی غلطی نہیں کرے گا لیکن اس دنیا میں کانٹے پھولوں میں چھپے ہوئے ہوتے ہیں۔ کسی کا شعر ہے:

یہ کس نے شاخِ گل لاکر قریبِ آشیاں رکھ دی
کہ ہم نے شوقِ گل بوسی میں کانٹے پر زبان رکھ دی

پاکیزگی کے راستے میں ایسے بے شمار مقامات آتے ہیں۔ جہاں انسان کو ہر وقت

چوکنا رہنا پڑتا ہے ورنہ دامن آلودہ ہو جاتا ہے۔ اور چوکنا رکھنے کے لئے تین بنیادی باتوں کا خیال میں رکھنا ضروری ہے۔ سب سے پہلی بات اپنے عقائد پر مکمل ایمان۔ دوسرے ایک لمحے کیلئے بھی غافل نہ ہونا اور تیسرے ترغیبات سے مکمل گریز۔ ان میں سے جن میں بھی جھول پیدا ہو گا تقوی کا دامن داغدار ہو جائے گا۔

شاہ لطیف کا کمال یہ ہے کہ جہاں انہوں نے عقیدے سے وابستگی محبت کی معرفت کرائی ہے وہیں محبت کی کہانیوں کے ذریعہ ان تینوں خطرات سے باخبر کیا ہے۔ شاہ لطیف کا ابتدائی طالب علم بھی جانتا ہے کہ شاہ کا خاصا کلام اور پیغام کہانیوں کی معرفت ہی پہنچا ہے۔ تقویٰ کے تصور کو سیدھے سادے الفاظ میں پیش کرنے کی بات تو سمجھ میں آجاتی ہے لیکن اس دل میں اُتارنے کیلئے کچھ اور چاہئے۔ شاہ صاحب نے اُن کہانیوں کا سہارا لیا جو معروف بھی تھیں اور مقبول بھی اور محبت بھری بھی۔ شاہ صاحب نے انہیں بڑی خوبی سے استعمال کیا۔ وہ پوری کہانی بیان نہیں کرتے۔ جب کہانی اُس مقام پر پہنچتی ہے جہاں انہیں اپنی بات کہنے کیلئے مؤثر ترین نقطہ ملتا ہے تو وہ کہانی چھوڑ کر اپنا پیغام دے دیتے ہیں۔ بات صرف بات کے ذریعے اتنی مؤثر نہیں ہوتی بلکہ اگر اس کے پیچھے پورا ماحول اور جیتا جاگتا کردار ہو تو دل میں اتر جاتی ہے۔

ہر کہانی کا ایک مقصد ہے اور اسی اعتبار سے اس کے راستے کی لغزش ہے اور اس لغزش کا شکار ہونے والا اسی اعتبار سے اپنے مقصد سے محروم ہو جاتا ہے۔ لیکن اس آزمائش سے گزر جانے والا مقصد پالیتا ہے۔ بنیادی طور پر پیغام ایک ہی ہے کہ اگر مقصد سے وابستگی کی راہ میں آزمائشوں سے گزر جانے کا حوصلہ ہے تو مقصد حاصل ہو گا ورنہ نہیں۔

شاہ صاحب کی ان کہانیوں سے جو مطالب اور مفاہیم اخذ کئے گئے ہیں اُن سے سب آگاہ ہیں اور مجھے بھی اُن سے اتفاق ہے لیکن اپنے موضوع کے اعتبار سے میں اُن میں ایک جہت کا اضافہ کرنا چاہتا ہوں۔ شاہ صاحب کا کلام محبت کے مرکز کے گرد گھومتا ہے۔ انہوں نے جتنی کہانیاں اپنائی ہیں وہ محبت ہی کی کہانیاں ہیں جو اُن کے پیغام کو مجسم اور جاندار کرداروں کی شکل میں پیش کر کے اسے طاقتور، قابل فہم اور قابل قبول بناتی ہے۔ محبت انسان کا بنیادی جذبہ ہے بقول شاعر:

درد دل کے واسطے پیدا کیا انسان کو
ورنہ اطاعت کیلئے کچھ کم نہ تھے کر و بیان

محبت کا مقصد محبوب کا حصول ہے۔ اسکے لئے جہد مسلسل کی ضرورت ہے لیکن محبوب کو حاصل کر لینے پر ہی بات ختم نہیں ہو جاتی بلکہ محبت اور زیادہ نازک مرحلے میں داخل ہو جاتی ہے۔ سسئی، لیلا، مومل تینوں اس سخت منزل سے گزرتی ہیں۔ سسئی سو گئی تو اسکا محبوب چھن گیا۔ اب اسکی قسمت میں ایک لامتناہی دشت ہے جو آخر کار اسے نگل جاتا ہے۔ اردو کے ایک مشہور صوفی شاعر اصغر گونڈوی کا ایک شعر ہے:

قہر ہے تھوڑی سی بھی غفلت طریق عشق میں
آنکھ جھپکی قیس کی اور سامنے محمل نہ تھا۔

لیلاں نے ایک ہار کے بدلے اپنے محبوب کی توجہ کے چند لمحات کا سودا کر لیا۔ یہ سودا اسکی زندگی کا سودا بن گیا۔ مومل نے اپنی محبت میں ایک جھوٹی تسلی کو شریک کر لیا اور محبوب کے بدلے ایک چھڑی اسکا مقدر بن گئی جو سزا کی علامت ہے۔ یہ تینوں وہ تھیں جن کو ان کا محبوب مل گیا تھا مگر اپنی نادانی سے انہوں نے کھو دیا۔ 'الستُ بربکم' کے جواب میں 'بلیٰ' کہنے کے بعد نہ لمحے بھر کی غفلت کی گنجائش ہے نہ محبت میں کسی قسم کی شرکت کی۔ بلیٰ کہنے کے بعد تو اپنی ذات کی نفی ہو جاتی ہے۔ نہ وہ غافل ہو سکتی ہے، نہ کوئی ترغیب اسے اپنی طرف متوجہ کر سکتی ہے اور نہ ہی وہ خود کو جھوٹی تسلی دے کر شرک کی مرتکب ہو سکتی ہے۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے: ان الشرک لظلم عظیم۔ اس جرم کو خدا بھی معاف نہیں کرتا۔ انسانوں کی محبت "نہ میں دیکھوں اور نہ تو ہے دیکھن دوں" کا اصول کار فرما ہے تو انسان اور خدا کی محبت میں یہ کیسے ممکن ہے۔ لیلاں نے اپنے محبوب کو دیکھنے دیا اور مومل نے جھوٹا اور بے ضرر ہی سہی دوسرا محبوب بنالیا۔

ان جاندار مثالوں سے بات دل میں اترتی چلی جاتی ہے کہ محبوب کو حاصل کرنے کیلئے ہی نہیں بلکہ اسے قائم کرنے کیلئے بھی ہمہ وقت چوکنا رہنے کی ضرورت ہے۔ ان کہانیوں کے مقابلے میں ماروی اور رائے ڈیاچ کی کہانیاں ہیں۔ ماروی تمام ترغیبات کے

باوجود اپنے محبوب سے اپنا رشتہ توڑنا گوارا نہیں کرتی۔ اسے کیا کچھ حاصل نہیں تھا۔ سونا، چاندی، قیمتی ملبوسات، آرام دہ بستر، محل وغیرہ مگر اس نے سب کچھ ٹھکرا دیا۔ نہ بستر پر سوئی، نہ کپڑے بدلے نہ سر میں تیل ڈالا نہ کنگھی کی۔ اپنے محبوب کی لگن میں اس نے عمر جیسے مقتدر حکمران کو سر ٹیکنے پر مجبور کر دیا۔ محبت کی یہ لگن ہی انسان کو سُرخرو، آبرومند اور سربلند کر دیتی ہے اور آج ماروی لاکھوں دلوں پر راج کر رہی ہے۔

اپنے مقصد کے حصول کے لئے انسان کو قربانیوں کی شاہراہ سے گزرنا پڑتا ہے اور اس میں سب سے بڑی قربانی اپنی جان کی قربانی ہے۔ رائے ڈیاچ نے شعوری طور پر اور سوہنی نے فریب کا شکار ہو کر یہ قربانیاں دیں اور ابدیت حاصل کر لی۔

یہی تقویٰ کا مفہوم ہے۔ ایک مذہبی فلسفی اسے خطبوں کے ذریعہ دوسروں تک پہنچانے کی کوشش کرتا ہے اور لوگ اچھے یا بُرے طریقوں سے اسے سمجھنے اور برتنے کی کوشش کرتے ہیں۔ شاہ صاحب نے نہایت جاندار کرداروں سے اسی مفہوم کو دل میں اتار دیا ہے۔

اس تمام گفتگو سے یہ تاثر بھی قائم ہو سکتا ہے کہ شاہ صاحب ایک عام مولوی تھے جو مذہب کی تبلیغ کرنا چاہتے تھے۔ یہ تاثر وہ لوگ قائم کر سکتے ہیں جو مذہب کو ایک عام بلکہ عامیانہ نظر سے دیکھتے ہیں اور وہ جو مذہب کو عقائد کے حصار میں قید کئے ہوئے ہیں۔ مذہب ایک دائرہ ضرور ہے، مگر حصار نہیں۔ دائرے کی صفت یہ ہے کہ اگر اسکا مرکز باقی رکھ کر ہزاروں لاکھوں دائرے کھینچ دیئے جائیں تو لامحدودیت (Infinity) پیدا ہو جاتی ہے جو اللہ کی صفت ہے۔ لیکن اگر مرکز تبدیل کر کے دائرے کھینچے جائیں تو وہ ایک دوسرے کو کاٹنے لگتے ہیں۔ شاہ لطیف کے زمانے میں جب مغل اقتدار پر زوال آیا تو سماجی اور اخلاقی قدروں کا بھی زوال شروع ہو گیا۔ روشن خیالی اور بنیاد پرستی میں ٹکراؤ ہونے لگا اور مذہب نے اپنے گرد حصار کو تنگ سے تنگ کرنا شروع کر دیا۔ اقتدار اور مذہب میں عام طور سے بیر ہوتا ہے۔ چونکہ اقتدار اپنے میں شرکت کو گوارا نہیں کرتا اور مذہب سرپرستی سے بالاتر ہے۔ مسلمانوں کا مسئلہ یہ رہا ہے کہ انہیں اقتدار مذہب ہی کی معرفت حاصل ہوا لہٰذا وہ اس سے تو دامن بچا نہیں سکتے تھے مگر اسکی بالادستی اُن کے اقتدار کے تقاضوں سے

ٹکراتی تھی اسلئے انہوں نے مذہب کو اپنے دربار میں قید کر لیا۔ صوفیا کا سب سے بڑا کارنامہ یہ ہے کہ انہوں نے مذہب کو دربار کی قید سے آزاد کرالیا۔ اس کے لئے انہوں نے بڑی سختیاں جھیلیں لیکن سر نہیں جھکایا۔ لیکن بعد میں یہ ہوا کہ دربار سے نکل کر عوام میں آنے کے بعد مذہب پھر خانقاہ میں قید ہو گیا۔ دربار میں وہ حکمرانوں کے چُنگل میں تھا اور خانقاہوں میں وہ اوہام کے چُنگل میں آگیا۔ اس کے بین بین دو صورتیں اور نظر آتی ہیں۔ ایک تو یہ کہ پاکباز صوفیوں نے اپنا تعلق نہ دربار سے رکھا نہ خانقاہ سے۔ انہوں نے خود کو مذہب کے ذریعہ پاک زندگی کا نمونہ بنایا اور امر ہو گئے۔ لیکن اس طرح انہوں نے 'ترک' کا شعار اختیار کر کے مذہب کو فرد کی اصلاح تک محدود کر دیا۔ دوسرے وہ صوفی یا دیگر پاکباز بندے ہیں جنہوں نے مذہب کو ذاتی پاکیزگی کے ساتھ ساتھ معاشرے کی اصلاح کا ذریعہ بنایا اور دراصل مذہب کا اصل مقصد بھی یہی ہے۔ ان ہی پاکباز صوفیوں میں سے شاہ لطیف بھی تھے۔ اس طرز فکر کی تعمیر میں کئی عوامل کا دخل ہے۔ خود انکی خاندانی روایات جو صاف ستھری اور بنیادی طور پر مذہبی تھیں۔ وحدت الوجود کا مسلک جو ان کی ذات میں رچ بس گیا تھا اور انکی سیر و سیاحت اور بے شمار لوگوں سے انکی ملاقات، جس میں ہر قوم و مذہب کے لوگ شامل تھے۔ اس وسعت نظر نے ان کا مرکز تو وہی رکھا لیکن دائرہ وسیع کر دیا۔ جہاں عقیدے کا حصار تنگ ہو رہا تھا اور کم جگہ کے سبب سے لوگ باہر نکالے جا رہے تھے وہاں شاہ لطیف نے محبت کے وسیع دائرے میں ہر ٹھکرائے ہوئے کو داخل کرنا شروع کر دیا۔ اُن کے گرد جو لوگ نظر آتے ہیں وہ معاشرے کے ہر طبقے اور گروہ کے ہیں۔ مچھیرے، ملاح، سادھو، محنت کش، کسان، مرد، عورت، بچے، بوڑھے سب ہیں۔ مگر یہ سوال کسی سے نہیں پوچھا جاتا کہ وہ کس ملک، کس عقیدے، کس مذہب، کس قوم سے تعلق رکھتا ہے۔ وہ سب محبت کی ایک لڑی میں پروئے ہوئے ہیں۔ ہم دیکھتے ہیں کہ شاہ کے کلام کے پرستار اُنکے زمانے سے لے کر آج تک مسلمانوں کے ساتھ ساتھ ہندو بھی ہیں اور جب عیسائیوں کی یلغار ہوئی تو وہ بھی اس دائرے میں سما گئے۔

اس دائرے کی دوسری وسعت تصور کی دنیا سے آگے بڑھ کر عمل کی دنیا ہے۔ شاہ لطیف عقیدے اور محبت کی صرف تصوری دنیا میں نہیں رہے بلکہ ان ہی حوالوں کے

ساتھ ساتھ وہ جہد مسلسل کا سبق دیتے رہے اور خود اس میں شریک رہے۔ انہوں نے زمین سے اپنا رشتہ کبھی ترک نہیں کیا۔ اُنکا مذہب مجرد حقیقت نہیں بلکہ محسوس طرز زندگی ہے۔ زندگی ترک نہیں طلب ہے۔ ان کا مذہب عرفان ذات ہی نہیں عرفان حیات بھی ہے۔ انسان کی زندگی ایک آزمائش ہے۔ وعدہ الست میں اگرچہ اس نے اپنے مکمل بندہ ہونے کا اقرار کیا ہے لیکن خدا نے اسے آزادی دی تا کہ معلوم ہو سکے کہ وہ اس آزمائش سے کیسے گزرے گا۔ اس آزمائش میں صرف یہ نہیں دیکھا جاتا کہ وہ کیا سوچتا ہے بلکہ یہ بھی کہ وہ کیا کرتا ہے۔ انسان کی بڑائی اس میں نہیں کہ وہ کس بستر پر پیدا ہوا ہے بلکہ اس میں ہے کہ وہ اپنے ہم جنسوں سے کیا سلوک روا رکھتا ہے۔

انسانوں اور زمین سے یہ رشتہ شاہ کو کسانوں میں لے جاتا ہے جہاں وہ بارش کی دعا مانگتے نظر آتے ہیں تا کہ اناج کی ارزانی ہو۔ سرسبز زمین پر مویشیوں کیلئے چارہ ہو اور کسانوں کی محنت سپھل ہو۔ کبھی وہ مچھیروں کی بستی میں انکی سلامتی کی دعا مانگتے نظر آتے ہیں۔ کبھی وہ تاجروں کو نصیحت کرتے دکھائی دیتے ہیں کہ بیکار نہ بیٹھو۔ اپنی کشتیوں کو صاف ستھرا اور مضبوط بناؤ اور اسکے کناروں کو چکنا رکھو کہ سمندر کا پانی انہیں سے ٹکراتا ہے۔ اگر وہ چکنے نہ ہوئے تو گل جائیں گے۔ کہیں وہ سوت کاتنے والیوں کو مسلسل کاتنے کی دعوت دیتے نظر آتے ہیں اور خالی گذر جانے والے لمحوں کا احساس دلاتے ہیں۔ سُر کاپائی میں ایک معیار قائم کرتے ہیں جو ان کے پیغام کا نچوڑ ہے۔ وہ سوت کاتنے والیوں کو مسلسل محنت کی تلقین نہیں کرتے بلکہ بتاتے ہیں کہ بازار میں سوت پرکھنے والے یہ نہیں دیکھیں گے کہ یہ کتنا نفیس بُنا ہوا ہے بلکہ یہ دیکھیں گے کہ یہ کتنی محبت سے کاتا گیا ہے۔ اور محبت سے کاتا گیا سوت چاہے موٹا جھوٹا ہی کیوں نہ ہو ہاتھوں ہاتھ لیا جائے گا۔

محبت، خلوص، لگن، نصب العین سے وابستگی۔ اور جہد مسلسل، ثابت قدمی۔

یہی معیار زندگی ہے اور یہی مذہب۔ یہی لطیف کا پیغام ہے اور یہی ان کا مذہب ہے۔



علامہ عمر بن محمد دائود پوٽو

# ڀٽائيءَ جي ڪلام ۾ وحدت الوجود جو مسئلو

وحدت الوجود يا همه اوست (سڀ ڪجهہ اهو ئي آهي) تصوف جو روح ۽ روان آهي. اڪثر صوفي عارف انهيءَ متي تي هليا آهن، پر ان جو تعبير ڪرڻ اهڙو تہ نازڪ آهي، جو هڪ قدم هيڏانهن يا هوڏانهن الحاد ۽ اشراڪ جي اوڙاهہ ۾ اڇلايو ڇڏي. جتي ”گهنگهريا گهڻ ڇاڻ، موڙهي مت مهائيين“، اُتي هن اڻڄاڻ پنهنجي تُنَن پيل پراڻي پاڪڙي اجيڪار ۾ اوهري آهي، يا الاهي امن سان پار اڪارج!

جت سُڄي تڙ پيڙ تڪ، ٻيڙو اُتي ٺيلهي وڏوم،
لهر لوڏي ڪان اِلاهي، امن سان پهچاءِ پار.

ان ڪپيري ۾ پير پائڻ ئي آهي، سر تان سانگهو لاهڻ. يا الله! تون ئي بر جو بورائو ۽ راهہ جو رهبر آهين، تنهنجي ئي توهہ جي طلب آهي، تون ئي دستگيري ڪري، هن بيراهہ مان ٻاهر ڪڍ!

ڪائنات ۾ ڪابہ شيءِ مفرد ناهي ۽ نہ ڪنهن مفرد شيءِ جو تصور انساني ذهن ۾ پيدا ٿي سگهي ٿو. جيستائين شيءِ ڪي صورت ناهي، تيستائين ان جو خيال ۾ اچڻ محال آهي. انهيءَ ڪري جيڪڏهن باري تعالیٰ جي ذات پاڪ ڪائنات جي شين وانگي هجي ها تہ هوند انهن وانگر اسان جي تصور جي دائري اندر اچي سگهي ها. اها هڪ مجرد حقيقت آهي، جا اسان جي عقل، فهم، قياس ۽ وهم ڪان بالاتر آهي:

اي برتر از خيال و قياس و گمان و وهم،
و از هرچہ گفته اند شنيديم و خوانده ايم،
دفتر تمام گشت و باخر رسيد عمر،
ما هم چنان در اول وصف تو مانده ايم.

صوفي سڳورا چوندا آهن تہ ذات پاڪ هڪ مجرد حقيقت آهي، سا هڪ وجداني ۽ بديهي ڪيفيت آهي، روحاني ڪشف آهي، اندر جو آواز آهي. سڀ شيءِ ان جي احديت ۽ وحدانيت جي گواهي ڏيئي رهي آهي: ”وفي ڪل شيءِ له آيته تدل عليٰ انه واحد“ ۽ حضرت سلطان الاولياءَ خواجہ محمد زمان لنواري واري فرمايو آهي تہ:

پـل پـل پـچـار، مـلـڪ ۾ مـيـثـاق جـي،
ڪـڪ پـن ڪـن اقـرار، اسين پانـهـا تـون ڏٺـي.

خالق ۽ مخلوق، عبد ۽ معبود، ظاهر ۾ بہ نياريون شيون آهن. انهن مان ڪابہ ٻيءَ ۾ مدغم نٿي ٿي سگهي.

”انا عبد“ ”معبود تون“، ات نڪو شرڪ نہ شڪ،
پـچـارون پـريـن جـون، مـحـبـتـيـن مـرڪ،
سو سيوئي حق، جنهن ۾ پسڻ پرين ڪي.

ٽينءَ سٽ جي رمز تي پوءِ ايندا سين في الحال هيءَ ڳالهہ ذهن ۾ رکجي تہ خالق ۽ مخلوق جي وچ ۾ ظاهر ۾ وڏو سنڌو ۽ سيڙهو آهي، ۽ ٻنهين جي وچ ۾ جيڪا نسبت آهي، سا عقل ۽ قياس کان ٻاهر آهي، ۽ ان جي ڪيفيت ۽ ڪميت جو بيان ڪري نٿو سگهجي، جيئن مولانا رومي فرمائي ٿو:

”اتصـالـي بـي تـڪـيـف بـي قـيـاس،
هـسـت رب الـنـاس را بـا جـان نـاس“

آخر اها ڳالهہ تسليم شده آهي تہ جان کي جسم سان، بصارت کي روشنيءَ سان، خوشيءَ کي دل سان، خوشبوءِ کي نڪ سان، نطق کي زبان سان وغيره هڪ خاص تعلق آهي، ليڪن اهو تعلق بي چون و بي چگون آهي، اهڙي طرح الله کي بہ ممڪنات سان هڪ قسم جي خاص نسبت آهي، جا ڪيفيت ۽ ڪميت کان آجي آهي.

ماڻهو ٻين حيوانن کان انهيءَ ڪري نيارو آهي، جو ان ۾ الاهي نور جو ذرو موجود آهي، جنهن جي وسيلي هو خدا کي سڃاڻي سگهي ٿو ۽ جنهنڪري ئي ٻين حيوانن کان ممتاز آهي. جيڪڏهن اها باطني شناس ۽ اندروني حس منجهس نہ هجي ها تہ هو پَسُن سمان آهي. انهيءَ ڪري چيو اٿن

تہ ” من عرف نفسه فقد عرف ربه“ انسان عالم اصغر آهي، تنھنڪري ان ۾ عالم اڪبر جون سڀ خصوصيتون ننڍي پيماني تي موجود ۽ متجلي آهن. انسان جي دل هڪ آرسي آهي، جنهن ۾ عالم ملڪوت جا نقش ۽ نگار اولڙي طور جلوو ڪن ٿا، ليڪن انهيءَ قسم جي اتصال يا نسبت کي اتحاد ۽ حلول نٿو چئي سگهجي.

صوفين ۽ اهل ظاهر جي وچ ۾ هي اختلاف آهي، جو اهل ظاهر چوندا آهن تہ خدا تعاليٰ ڪائنات جي سلسلي کان الڳ ۽ بلڪل نياري ذات آهي ۽ صوفين موجب الله تعاليٰ ڪائنات کان ڌار ناهي، بلڪ هڪ ٻئي کي ڏني بغير سڃاڻي نٿو سگهجي:

”هو“ پڻ ڪونهي ”هن“ ري، ”هي“ نہ ”هن“ ٿان ڌار،
الانسان سري وانا سره، پروڙج پچار،
ڪندا ويا تنوار، عالم عارف اهڙي.

ايتري قدر تہ سڀئي صوفي مڃن ٿا، ليڪن انهن جي تعبير ۾ گهڻو تفاوت آهي. هڪڙن وٽ الله تعاليٰ هڪ مطلق وجود يا مطلق هستيءَ جو نالو آهي، جو جڏهن تعينات يا مظاهر جي صورت ۾ جلوه گر ٿئي ٿو، تڏهن ئي سڀ ممڪن شيون پيدا ٿين ٿيون:

سرتيون ست ڪپاهہ، مارهو مَ منصور کي،
ٿي ترڪيب تباهہ، وحدت وائي هيڪڙي.
(خواجہ محمد زمان)

سمنڊ جون هزارين لهرون جدا جدا آهن، پر حقيقت ۾ پاڻي هڪ ئي آهي:

لهرن لک لباس، پاڻيءَ وهڻ هيڪڙو،
ڪوڙين ڪاياڻون تنهنجون لکن لک هزار،
جيءَ پنهنجي جيءَ سين، درسن ڌارو ڌار،
پريم تنهنجا پار، کهڙا چئي کهڙا چوان.
(شاهہ عبداللطيف)

مظاهرن جي ڪثرت ڪري وحدت ۾ ڪا بہ ڪمي ڪانہ ٿي پوي، جيئن ڌاڳي ۾ ڳنڍيون ڏبيون آهن پوءِ اگرچہ اهي ڳنڍيون جدا ڏسڻ ۾ اينديون

آهن، تہ بہ ڏاڳي ڪان سواءِ ڳنڍيون ڪا زائد شيءِ نہ آهن. رڳو ان جي صورت بدلي آهي.

ٻيا صوفي وري وحدت الوجود جي هيءَ معنيٰ وٺندا آهن تہ جيئن آدم جو پاڇولو اگرچہ بظاهر هڪ جدا شيءِ آهي، ليڪن في الواقع ان ڪي پنهنجو وجود ڪونهي. جو ڪجھ آهي فقط آدمي آهي. اهڙيءَ طرح اصل ۾ باري تعالىٰ جي ذات موجود آهي ۽ ٻيون جيڪي بہ شيون موجود آهن سندس پاڇولا يا پرتوا آهن. انهيءَ قسم جي وحدت کي وحدت الشهود (همه از اوست) چوندا آهن.

وحدت الوجود ۽ وحدت الشهود ۾ هي فرق آهي تہ وحدت الوجود جي لحاظ کان "سڀ ڪجھ خدا آهي، ۽ (خدا) سڀ ڪجھ" جيئن جَرَ جي قوتي ۽ لهر کي پاڻي بہ چئي سگهجي ٿو، پر وحدت الشهود ۾ ائين چوڻ جائز نہ آهي. ڇاڪاڻ تہ ماڻهو جو پاڇولو هرگز ماڻهو تي نٿو سگهي. "چہ نسبت خاک را با عالم پاک" اهل ظاهر وٽ وحدت الوجود، نامنظور ۽ ممقوت آهي. انهيءَ عقيدي جي ڪري ايران ۾ حلاج ۽ هندوستان ۾ سرمد پنهنجي مري جان وڃائي. ليڪن پوئين زماني جي صوفين ۽ متصوف عالمن ان جو نئون تعبير ڪري، ان کي اسلامي رنگ ڏيئي ڇڏيو آهي.

اهو وحدت الوجود جو مسئلو ڪنهن ڇيڙيو ۽ ڪڏهن شروع ٿيو، تنهن جو يقيني فيصلو ڪري نٿو سگهجي. زهد ۽ عبادت، تقويٰ ۽ رياضت جي زماني بعد، جڏهن تصوف خاص رنگ ورتو، مٿس جديد افلاطوني فلسفي ۽ ٻين قومن جي روحاني خيالن جو اثر پيو، تڏهن انهيءَ طبقي جا ماڻهو صوفي سڏجڻ لڳا. انهن تفڪر ۽ ڪشف تي زياده زور ڏنو ۽ انهن جي قلب تي جيڪي غيبي اطوار ۽ مشاهدا طاري ٿيا، تن کي انهن استغراق ۽ محويت جي حالت ۾ اچانڪ ظاهر ڪري وڌو. اهي خيال عام ماڻهن جي سمجھ کان مٿي هئا ۽ ڪيترن ئي جي گمراهي جو باعث بڻيا. جيئن شيخ جنيد بغدادي (المتوفي 297هہ) جنهن کي سيد الطائفه يا صوفين جو سردار چوندا آهن، انهن معتدل صوفين مان هو، جي "اهل الصحو"(بيداري جا صاحب جي مدهوشيءَ کان پري رهن ۽ جلان فلان نہ ڳالهائين) جي نالي مشهور آهن، تنهن جا ڪي قول ٻڌو:

1. خدا تعالىٰ سچا سارا ٽيھ سال جنيد سان، جنيد جي زبان ۾ ڳالهايو،

